| وَ | اَصۡحٰبُ الشِّمَالِ | مَآ | اَصۡحٰبُ الشِّمَالِ | فِيۡ | سَمُوۡمٍ | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | بائیں طرف والے | کیا | بائیں طرف والے | میں | جھلسانے والی گرم ہوا | اور |

وَ اَصۡحٰبُ الشِّمَالِ ۙ مَاۤ اَصۡحٰبُ الشِّمَالِ ﴿42﴾ فِيۡ سَمُوۡمٍ وَّ

اور بائیں طرف والے۔ کون ہیں بائیں طرف والے؟ جھلسانے والی گرم ہوا اور

| حَمِيۡمٍ | وَّ | ظِلٍّ | مِّنۡ | يَّحۡمُوۡمٍ |
|---|---|---|---|---|
| کھولتا پانی | اور | سایہ | سے | سیاہ دھواں |

حَمِيۡمٍ ﴿43﴾ وَّ ظِلٍّ مِّنۡ يَّحۡمُوۡمٍ ﴿44﴾

کھولتے ہوئے پانی میں۔ اور ایسے سائے میں جو سیاہ دھوئیں سے پیدا ہوتا ہے۔

| لَّا | بَارِدٍ | وَّ | لَا | كَرِيۡمٍ |
|---|---|---|---|---|
| نہ | ٹھنڈا | اور | نہ | مہربان/آرام دہ |

لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيۡمٍ ﴿45﴾

نہ ٹھنڈا ہے اور نہ مہربان ہے۔

| اِنَّهُمۡ | كَانُوۡا | قَبۡلَ | ذٰلِكَ | مُتۡرَفِيۡنَ | وَ | كَانُوۡا | يُصِرُّوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً وہ | وہ تھے | پہلے | یہ، اس | آسودہ حال (جمع) | اور | وہ تھے | وہ اصرار کرتے ہیں |

اِنَّهُمۡ كَانُوۡا قَبۡلَ ذٰلِكَ مُتۡرَفِيۡنَ ۖۚ ﴿46﴾ وَكَانُوۡا يُصِرُّوۡنَ

اس سے پہلے یقیناً وہ لوگ بہت آسودہ حال تھے۔ اور

| عَلَى | الۡحِنۡثِ | الۡعَظِيۡمِ | وَ | كَانُوۡا | يَقُوۡلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پر، اوپر | گناہ | بڑا | اور | وہ تھے | وہ کہتے ہیں |

عَلَى الۡحِنۡثِ الۡعَظِيۡمِ ۚ ﴿47﴾ وَكَانُوۡا يَقُوۡلُوۡنَ ۙ

بڑے گناہ پر اِصرار کیا کرتے تھے۔ اور کہا کرتے تھے

| اَئِذَا | مِتۡنَا | وَ | كُنَّا | تُرَابًا | وَّ | عِظَامًا | ءَ | اِنَّا | لَمَبۡعُوۡثُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا جب | ہم مر گئے | اور | ہم ہو گئے | مٹی | اور | ہڈیاں | کیا | یقیناً ہم | ضرور اٹھائے جانے والے |

اَئِذَا مِتۡنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبۡعُوۡثُوۡنَ ۙ ﴿48﴾

کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں بن جائیں گے، کیا ہم پھر بھی ضرور اُٹھائے جائیں گے؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوَ | اٰبَآؤُنَا | الْاَوَّلُوْنَ | قُلْ | اِنَّ | الْاَوَّلِیْنَ | وَ | الْاٰخِرِیْنَ |
| یا | ہمارے باپ دادے | پہلے | تو کہہ دے | یقیناً | پہلے | اور | پچھلے |

اَوَ اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿49﴾ قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِیْنَ وَ الْاٰخِرِیْنَ ﴿50﴾

کیا ہمارے پہلے آباء واجداد بھی؟ تو کہہ دے یقیناً پہلے اور پچھلے سب۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَمَجْمُوْعُوْنَ | اِلٰی | مِیْقَاتِ | یَوْمٍ | مَّعْلُوْمٍ | ثُمَّ | اِنَّكُمْ | اَیُّهَا |
| ضرور اکٹھے کئے جانے والے | طرف | مقررہ وقت | دن | معلوم، معین | پھر | یقیناً تم | اے |

لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ اِلٰی مِیْقَاتِ یَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿51﴾ ثُمَّ اِنَّكُمْ اَیُّهَا

ایک معین زمانے کے مقررہ وقت کی طرف ضرور اکٹھے کئے جائیں گے۔ پھر یقیناً تم اے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الضَّآلُّوْنَ | الْمُكَذِّبُوْنَ | لَاٰكِلُوْنَ | مِنْ | شَجَرٍ | مِّنْ | زَقُّوْمٍ |
| گمراہ لوگ | جھٹلانے والے | ضرور کھانے والے | سے | درخت | سے | زقوم/تھوہر |

الضَّآلُّوْنَ الْمُكَذِّبُوْنَ ﴿52﴾ لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ﴿53﴾

سخت گمراہو! بہت جھٹلانے والو! ضرور (تم) زَقُّوم کے پودے میں سے کھانے والے ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَالِـُٔوْنَ | مِنْهَا | الْبُطُوْنَ | فَشٰرِبُوْنَ | عَلَیْهِ | مِنَ | الْحَمِیْمِ |
| پس بھرنے والے | اس سے | پیٹ (جمع) | پس پینے والے | اس پر | سے | گرم پانی |

فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿54﴾ فَشٰرِبُوْنَ عَلَیْهِ مِنَ الْحَمِیْمِ ﴿55﴾

پھر اسی سے پیٹ بھرنے والے ہو۔ تس پر کھولتا ہوا پانی بھی پینے والے ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَشٰرِبُوْنَ | شُرْبَ | الْهِیْمِ | هٰذَا | نُزُلُهُمْ | یَوْمَ | الدِّیْنِ |
| پس پینے والے | پینا | پیاسا اونٹ | یہ | ان کی مہمانی | دن | جزا سزا |

فَشٰرِبُوْنَ شُرْبَ الْهِیْمِ ﴿56﴾ هٰذَا نُزُلُهُمْ یَوْمَ الدِّیْنِ ﴿57﴾

پس سخت پیاسے اونٹوں کے پینے کی طرح پینے والے ہو۔ یہ ہوگی ان کی مہمانی جزا سزا کے دن۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | خَلَقْنٰكُمْ | فَلَوْلَا | تُصَدِّقُوْنَ | اَفَرَءَیْتُمْ | مَّا | تُمْنُوْنَ |
| ہم | ہم نے تمہیں پیدا کیا | پس کیوں نہیں | تم تصدیق کرتے ہو | پس کیا تم نے دیکھا | جو | تم نطفہ گراتے ہو |

نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ ﴿58﴾ اَفَرَءَیْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ﴿59﴾

ہم نے ہی تمہیں پیدا کیا ہے، پھر تم کیوں تصدیق نہیں کرتے؟ بتاؤ تو سہی کہ جو نطفہ تم (رحم میں) گراتے ہو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ءَ | اَنْتُمْ | تَخْلُقُوْنَهٗٓ | اَمْ | نَحْنُ | الْخٰلِقُوْنَ |
| کیا | تم | تم اسے پیدا کرتے ہو | یا | ہم | پیدا کرنے والے |

ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ ﴿60﴾

کیا تم ہو جو اُسے پیدا کرتے ہو یا ہم پیدا کرنے والے ہیں؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | قَدَّرْنَا | بَيْنَكُمُ | الْمَوْتَ | وَ | مَا | نَحْنُ | بِمَسْبُوْقِيْنَ |
| ہم | ہم نے مقدر کیا | تمہارے درمیان | موت | اور | نہیں | ہم | پیچھے چھوڑ دیئے جانے والے |

نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ﴿61﴾

ہم نے ہی تمہارے درمیان موت کو مقدر کیا ہے اور ہم باز نہیں رکھے جاسکتے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰٓى | اَنْ نُّبَدِّلَ | اَمْثَالَكُمْ | وَ | نُنْشِئَكُمْ | فِيْ | مَا | لَا | تَعْلَمُوْنَ |
| پر، اوپر | کہ ہم تبدیل کردیں | تمہاری صورتیں/ مانند | اور | ہم تمہیں اٹھائیں | میں | جو | نہیں | تم جانتے ہو |

عَلٰٓى اَنْ نُّبَدِّلَ اَمْثَالَكُمْ وَنُنْشِئَكُمْ فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿62﴾

کہ تمہاری صورتیں تبدیل کردیں اور تمہیں ایسی صورت میں اُٹھائیں کہ تم اسے نہیں جانتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | عَلِمْتُمُ | النَّشْاَةَ | الْاُوْلٰى | فَلَوْلَا | تَذَكَّرُوْنَ |
| اور | یقیناً | تم نے جان لیا | پیدائش | پہلی | پس کیوں نہیں | تم نصیحت حاصل کرتے ہو |

وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْاَةَ الْاُوْلٰى فَلَوْلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿63﴾

اور یقیناً پہلی پیدائش کو تم جان چکے ہو۔ پھر کیوں نصیحت حاصل نہیں کرتے؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَرَءَيْتُمْ | مَّا | تَحْرُثُوْنَ | ءَ | اَنْتُمْ | تَزْرَعُوْنَهٗٓ | اَمْ | نَحْنُ | الزّٰرِعُوْنَ |
| تم بتاؤ تو سہی | جو | تم کاشت کرتے ہو | کیا | تم | تم اسے اگاتے ہو | یا | ہم | اگانے والے |

اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ﴿64﴾ ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ ﴿65﴾

بھلا بتاؤ تو سہی کہ جو کچھ تم کاشت کرتے ہو۔ کیا تم ہی ہو جو اُسے اُگاتے ہو یا ہم اُگانے والے ہیں؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | نَشَآءُ | لَجَعَلْنٰهُ | حُطَامًا | فَظَلْتُمْ | تَفَكَّهُوْنَ | اِنَّا | لَمُغْرَمُوْنَ |
| اگر | ہم چاہتے ہیں | ضرور ہم نے اسے بنایا | ریزہ ریزہ | پھر تم ہوگئے | تم باتیں بناتے ہو | یقیناً ہم | ضرور چٹی تلے دب جانے والا |

لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنٰهُ حُطَامًا فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُوْنَ ﴿66﴾ اِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ ﴿67﴾

اگر ہم چاہتے تو ضرور اسے ریزہ ریزہ کردیتے پھر تم باتیں بناتے رہ جاتے۔ کہ یقیناً ہم چٹی تلے دب گئے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | نَحْنُ | مَحْرُوْمُوْنَ | اَفَرَءَيْتُمُ | الْمَآءَ | الَّذِىْ | تَشْرَبُوْنَ |
| بلکہ | ہم | محروم (جمع) | کیا تم نے غور کیا/کیا تم نے دیکھا | پانی | وہ جو | تم پیتے ہو |

بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ﴿68﴾ اَفَرَءَيْتُمُ الْمَآءَ الَّذِىْ تَشْرَبُوْنَ ﴿69﴾

نہیں! بلکہ ہم کلیۃً محروم ہو چکے ہیں۔ کیا تم نے اس پانی پر غور کیا ہے جو تم پیتے ہو؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ءَ | اَنْتُمْ | اَنْزَلْتُمُوْهُ | مِنَ | الْمُزْنِ | اَمْ | نَحْنُ | الْمُنْزِلُوْنَ |
| کیا | تم | تم نے اسے اتارا | سے | بادل | یا | ہم | اتارنے والے |

ءَاَنْتُمْ اَنْزَلْتُمُوْهُ مِنَ الْمُزْنِ اَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُوْنَ ﴿70﴾

کیا تم ہی نے اسے بادلوں سے اُتارا ہے یا ہم ہیں جو اُتارنے والے ہیں؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | نَشَآءُ | جَعَلْنٰهُ | اُجَاجًا | فَلَوْلَا | تَشْكُرُوْنَ | اَفَرَءَيْتُمُ | النَّارَ |
| اگر | ہم چاہتے ہیں | ہم نے اسے بنایا | کڑوا، کھارا | پس کیوں نہیں | تم شکر کرتے ہو | کیا تم نے دیکھا | آگ |

لَوْ نَشَآءُ جَعَلْنٰهُ اُجَاجًا فَلَوْلَا تَشْكُرُوْنَ ﴿71﴾ اَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ

اگر ہم چاہتے تو اسے کھارا کر دیتے۔ پس تم شکر کیوں نہیں کرتے؟ بتاؤ تو سہی کہ وہ آگ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّتِىْ | تُوْرُوْنَ | ءَ | اَنْتُمْ | اَنْشَاْتُمْ | شَجَرَتَهَآ | اَمْ | نَحْنُ | الْمُنْشِـُٔوْنَ |
| وہ جو | تم جلاتے ہو | کیا | تم | تم نے پیدا کیا | اس کا شجر (نما شعلہ) | یا | ہم | پیدا کرنے والے |

الَّتِىْ تُوْرُوْنَ ﴿72﴾ ءَاَنْتُمْ اَنْشَاْتُمْ شَجَرَتَهَآ اَمْ نَحْنُ الْمُنْشِـُٔوْنَ ﴿73﴾

جو تم روشن کرتے ہو۔ کیا تم اس کا شجر (نما شعلہ) اُٹھاتے ہو یا ہم ہیں جو اسے اُٹھانے والے ہیں؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | جَعَلْنٰهَا | تَذْكِرَةً | وَّ | مَتَاعًا | لِّلْمُقْوِيْنَ |
| ہم | ہم نے اسے بنایا | نصیحت | اور | فائدہ کا موجب | مسافروں کے لئے |

نَحْنُ جَعَلْنٰهَا تَذْكِرَةً وَّمَتَاعًا لِّلْمُقْوِيْنَ ﴿74﴾

ہم نے اسے ایک نصیحت کا ذریعہ اور مسافروں کے لئے فائدہ کا موجب بنایا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَسَبِّحْ | بِاسْمِ | رَبِّكَ | الْعَظِيْمِ | فَلَآ اُقْسِمُ | بِمَوٰقِعِ | النُّجُوْمِ |
| پس تو تسبیح کر | نام کے ساتھ | تیرا ربّ | عظیم | پس ضرور میں قسم کھاتا ہوں | گرنے کی جگہوں کی | ستارے |

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿75﴾ فَلَآ اُقْسِمُ بِمَوٰقِعِ النُّجُوْمِ ﴿76﴾

پس اپنے ربِّ عظیم کے نام کے ساتھ تسبیح کر۔ پس میں ضرور ستاروں کے جھرمٹوں کو گواہ کے طور پر پیش کرتا ہوں۔

2 ع 36 15 الثلثة

| وَ | اِنَّهٗ | لَقَسَمٌ | لَّوۡ | تَعۡلَمُوۡنَ | عَظِيۡمٌ | اِنَّهٗ | لَقُرۡاٰنٌ | كَرِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً وہ | ضرور گواہی/قسم | کاش | تم جانتے ہو | بہت بڑا | یقیناً وہ | ضرور قرآن | عزت والا |

وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوۡ تَعۡلَمُوۡنَ عَظِيۡمٌ ﴿77﴾ اِنَّهٗ لَقُرۡاٰنٌ كَرِيۡمٌ ﴿78﴾

اور یقیناً یہ ایک بہت بڑی گواہی ہے۔ کاش تم جانتے۔ یقیناً یہ ایک عزت والا قرآن ہے۔

| فِيۡ | كِتٰبٍ | مَّكۡنُوۡنٍ | لَّا | يَمَسُّهٗۤ | اِلَّا | الۡمُطَهَّرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | کتاب | محفوظ، چھپی ہوئی | نہیں | وہ اسے چھوتا ہے | مگر | پاک کئے ہوئے |

فِيۡ كِتٰبٍ مَّكۡنُوۡنٍ ﴿79﴾ لَّا يَمَسُّهٗۤ اِلَّا الۡمُطَهَّرُوۡنَ ﴿80﴾

ایک چھپی ہوئی کتاب میں (محفوظ)۔ کوئی اسے چھو نہیں سکتا سوائے پاک کئے ہوئے لوگوں کے۔

| تَنۡزِيۡلٌ | مِّنۡ | رَّبِّ | الۡعٰلَمِيۡنَ | اَفَبِهٰذَا | الۡحَدِيۡثِ | اَنۡتُمۡ | مُّدۡهِنُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتارا جانا | سے | ربّ | تمام جہان | پس کیا اس کے متعلق | بیان | تم | چاپلوسی کرنے والے |

تَنۡزِيۡلٌ مِّنۡ رَّبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿81﴾ اَفَبِهٰذَا الۡحَدِيۡثِ اَنۡتُمۡ مُّدۡهِنُوۡنَ ﴿82﴾

(اس کا) اُتارا جانا تمام جہانوں کے ربّ کی طرف سے ہے۔ پس کیا اس بیان کے متعلق تم چاپلوسی کی باتیں کرتے ہو؟

| وَ | تَجۡعَلُوۡنَ | رِزۡقَكُمۡ | اَنَّكُمۡ | تُكَذِّبُوۡنَ | فَلَوۡلَاۤ | اِذَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم بناتے ہو | تمہارا رزق | کہ تم | تم جھٹلاتے ہو | پس کیوں نہ | جب |

وَتَجۡعَلُوۡنَ رِزۡقَكُمۡ اَنَّكُمۡ تُكَذِّبُوۡنَ ﴿83﴾ فَلَوۡلَاۤ اِذَا

اور تم اپنا رزق بناتے ہو اسی بناء پر کہ تم جھٹلاتے ہو۔ پس کیوں نہ ہوا کہ

| بَلَغَتِ | الۡحُلۡقُوۡمَ | وَ | اَنۡتُمۡ | حِيۡنَئِذٍ | تَنۡظُرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ پہنچ گئی | حلق | اور | تم | اس وقت | تم دیکھتے ہو |

بَلَغَتِ الۡحُلۡقُوۡمَ ﴿84﴾ وَاَنۡتُمۡ حِيۡنَئِذٍ تَنۡظُرُوۡنَ ﴿85﴾

جب (جان) حلق تک آ پہنچی۔ اور تم اس وقت ہر طرف نظریں دوڑا رہے تھے (کہ تم اپنے لئے کچھ کر سکتے)۔

| وَ | نَحۡنُ | اَقۡرَبُ | اِلَيۡهِ | مِنۡكُمۡ | وَلٰكِنۡ | لَّا | تُبۡصِرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم | زیادہ قریب | اس کے | تم سے | لیکن | نہیں | تم بصیرت رکھتے ہو |

وَنَحۡنُ اَقۡرَبُ اِلَيۡهِ مِنۡكُمۡ وَلٰكِنۡ لَّا تُبۡصِرُوۡنَ ﴿86﴾

اور (اس وقت) ہم تمہاری نسبت اس (مرنے والے) کے زیادہ قریب تھے لیکن تم بصیرت نہیں رکھتے تھے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَوْلَآ | اِنْ | كُنْتُمْ | غَيْرَ | مَدِيْنِيْنَ | تَرْجِعُوْنَهَآ |
| پس کیوں نہ | اگر | تم ہو،تم تھے | نہ | قرض چکانے والے | تم اسے لوٹاتے ہو |

فَلَوْلَآ اِنْ كُنْتُمْ غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ ﴿87﴾ تَرْجِعُوْنَهَآ

اگر تم وہ نہیں جنہیں قرض چکانا ہو تو پھر کیوں نہیں، تم اس (جان) کو لوٹا سکے؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ | فَاَمَّآ | اِنْ | كَانَ | مِنَ | الْمُقَرَّبِيْنَ |
| اگر | تم ہو،تم تھے | سچے | پس جو | اگر | وہ تھا | سے | نزدیک ہونے والے |

اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿88﴾ فَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿89﴾

اگر تم سچے ہو۔ ہاں! اگر وہ (مرنے والا) مقربین میں سے ہو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَرَوْحٌ | وَّ | رَيْحَانٌ | وَّ | جَنَّتُ | نَعِيْمٍ |
| پس راحت/آرام | اور | خوشبو/معطّر فضاء | اور | باغ، جنت | نعمت والا |

فَرَوْحٌ وَّرَيْحَانٌ ۙ وَّجَنَّتُ نَعِيْمٍ ﴿90﴾

تو (اس کے لئے) آرام اور معطّر فضائیں اور بڑی نعمت والی جنت (ہے)۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَمَّآ | اِنْ | كَانَ | مِنْ | اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ |
| اور | جو | اگر | وہ تھا | سے | دائیں طرف والے |

وَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿91﴾

اور اگر وہ دائیں طرف والوں میں سے ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَلٰمٌ | لَّكَ | مِنْ | اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ |
| پس سلامتی | تیرے لئے | سے | دائیں طرف والے |

فَسَلٰمٌ لَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿92﴾

تو تجھ پر سلام! اے وہ جو دائیں طرف والوں میں سے ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَمَّآ | اِنْ | كَانَ | مِنَ | الْمُكَذِّبِيْنَ | الضَّآلِّيْنَ |
| اور | جو | اگر | وہ تھا | سے | تکذیب کرنے والے | گمراہ (جمع) |

وَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنَ الْمُكَذِّبِيْنَ الضَّآلِّيْنَ ﴿93﴾

اور اگر وہ تکذیب کرنے والے گمراہوں میں سے ہو۔

| فَنُزُلٌ | مِّنْ | حَمِيْمٍ | وَّ | تَصْلِيَةُ | جَحِيْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اترنے کی جگہ/مہمانی | سے | کھولتا ہوا پانی | اور | داخل ہونا/جلنا | دوزخ کی آگ |

فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيْمٍ ﴿94﴾ وَّ تَصْلِيَةُ جَحِيْمٍ ﴿95﴾

تو ایک قسم کا کھولتا ہوا پانی (اُس کے) اُترنے کی جگہ ہوگی۔ اور دوزخ کی آگ میں بھونا جانا ہے۔

| اِنَّ | هٰذَا | لَهُوَ | حَقُّ | الْيَقِيْنِ | فَسَبِّحْ | بِاسْمِ | رَبِّكَ | الْعَظِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | یہ | ضرور وہ | حق | یقین | پس تو تسبیح کر | نام کی | تیرا ربّ | عظیم/بڑا |

3 ع 22 16 اِنَّ هٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِيْنِ ﴿96﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿97﴾

یقیناً قطعیت تک پہنچا ہوا یقین یہی ہے۔ پس اپنے ربِّ عظیم کے نام کے ساتھ تسبیح کر۔

## سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ ثَلَاثُوْنَ اٰيَةً وَّ اَرْبَعَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورۃ الحدید مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 30 آیات اور 4 رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| سَبَّحَ | لِلّٰهِ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے تسبیح کی | اللہ کی | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | وہ |

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ

اللہ ہی کی تسبیح کرتا ہے جو آسمانوں اور زمین میں ہے۔ اور وہ

| الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ | لَهٗ | مُلْكُ | السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|---|---|
| کامل غلبہ والا | حکمت والا | اس کے لئے | بادشاہت | آسمان (جمع) |

الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿2﴾ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ

کامل غلبہ والا (اور) صاحبِ حکمت ہے۔ آسمانوں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الۡاَرۡضِ | یُحۡیٖ | وَ | یُمِیۡتُ |
| اور | زمین | وہ زندہ کرتا ہے | اور | وہ مارتا ہے |

وَ الۡاَرۡضِ ۚ یُحۡیٖ وَ یُمِیۡتُ ۚ

اور زمین کی بادشاہت اُسی کی ہے۔ وہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | عَلٰی | کُلِّ | شَیۡءٍ | قَدِیۡرٌ |
| اور | وہ | پر، اوپر | ہر ایک | چیز | قدرت رکھنے والا |

وَ هُوَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿3﴾

اور وہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الۡاَوَّلُ | وَ | الۡاٰخِرُ | وَ | الظَّاهِرُ |
| وہ | اوّل | اور | آخر | اور | ظاہر |

هُوَ الۡاَوَّلُ وَ الۡاٰخِرُ وَ الظَّاهِرُ

وہی اوّل اور وہی آخر، وہی ظاہر

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الۡبَاطِنُ | وَ | هُوَ | بِکُلِّ | شَیۡءٍ | عَلِیۡمٌ |
| اور | باطن | اور | وہ | ہر ایک | چیز | خوب جاننے والا |

وَ الۡبَاطِنُ ۚ وَ هُوَ بِکُلِّ شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ ﴿4﴾

اور وہی باطن ہے اور وہ ہر چیز کا دائمی علم رکھتا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الَّذِیۡ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضَ | فِیۡ | سِتَّةِ | اَیَّامٍ |
| وہ | وہ جو | اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) | اور | زمین | میں | چھ | دن (جمع) |

هُوَ الَّذِیۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ فِیۡ سِتَّةِ اَیَّامٍ

وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ زمانوں میں پیدا کیا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | اسۡتَوٰی | عَلَی | الۡعَرۡشِ | یَعۡلَمُ | مَا | یَلِجُ | فِی | الۡاَرۡضِ |
| پھر | اس نے قرار پکڑا | پر، اوپر | عرش | وہ جانتا ہے | جو | وہ داخل ہوتا ہے | میں | زمین |

ثُمَّ اسۡتَوٰی عَلَی الۡعَرۡشِ ؕ یَعۡلَمُ مَا یَلِجُ فِی الۡاَرۡضِ

پھر اس نے عرش پر قرار پکڑا۔ وہ جانتا ہے جو زمین میں داخل ہوتا ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | يَخۡرُجُ | مِنۡهَا | وَ | مَا | يَنۡزِلُ | مِنَ | السَّمَآءِ |
| اور | جو | وہ نکلتا ہے | اس میں سے | اور | جو | وہ اترتا ہے | سے | آسمان |

وَمَا يَخۡرُجُ مِنۡهَا وَمَا يَنۡزِلُ مِنَ السَّمَآءِ

اور جو اس میں سے نکلتا ہے اور جو آسمان سے اُترتا ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | يَعۡرُجُ | فِيۡهَا | وَ | هُوَ | مَعَكُمۡ | اَيۡنَ مَا | كُنۡتُمۡ |
| اور | جو | وہ چڑھتا ہے | اس میں | اور | وہ | تمہارے ساتھ | جہاں کہیں | تم ہو، تھے |

وَمَا يَعۡرُجُ فِيۡهَا ؕ وَهُوَ مَعَكُمۡ اَيۡنَ مَا كُنۡتُمۡ ؕ

اور جو اس میں چڑھ جاتا ہے۔اور وہ تمہارے ساتھ ہوتا ہے جہاں کہیں بھی تم ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | بِمَا | تَعۡمَلُوۡنَ | بَصِيۡرٌ | لَهٗ | مُلۡكُ |
| اور | اللہ | اسے جو، اس پر جو | تم کرتے ہو | گہری نظر رکھنے والا | اس کے لئے | بادشاہت |

وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ بَصِيۡرٌ ۵ لَهٗ مُلۡكُ

اور جو تم کرتے ہو اللہ اس پر ہمیشہ گہری نظر رکھنے والا ہے۔اسی کی بادشاہت ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضِ | وَ | اِلَى | اللّٰهِ | تُرۡجَعُ | الۡاُمُوۡرُ |
| آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | طرف | اللہ | وہ لوٹائی جائے گی | تمام کام |

السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ وَاِلَى اللّٰهِ تُرۡجَعُ الۡاُمُوۡرُ ۶

آسمانوں اور زمین کی اور اللہ کی طرف ہی تمام امور لوٹائے جاتے ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يُوۡلِجُ | الَّيۡلَ | فِى | النَّهَارِ | وَ | يُوۡلِجُ | النَّهَارَ | فِى | الَّيۡلِ |
| وہ داخل کرتا ہے | رات | میں | دن | اور | وہ داخل کرتا ہے | دن | میں | رات |

يُوۡلِجُ الَّيۡلَ فِى النَّهَارِ وَيُوۡلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيۡلِ ؕ

وہ رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | عَلِيۡمٌۢ | بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ | اٰمِنُوۡا | بِاللّٰهِ |
| اور | وہ | خوب جاننے والا | سینوں والی (باتوں) کو | تم ایمان لاؤ | اللہ پر |

وَهُوَ عَلِيۡمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ ۷ اٰمِنُوۡا بِاللّٰهِ

اور وہ سینوں کی باتوں کا بھی ہمیشہ علم رکھتا ہے۔

| وَ | رَسُوْلِهٖ | وَ | اَنْفِقُوْا | مِمَّا | جَعَلَكُمْ | مُّسْتَخْلَفِيْنَ | فِيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس کا رسول | اور | تم خرچ کرو | اس میں سے جو | اس نے تمہیں بنایا | جانشین (جمع) | اس میں |

وَرَسُوْلِهٖ وَاَنْفِقُوْا مِمَّا جَعَلَكُمْ مُّسْتَخْلَفِيْنَ فِيْهِ ؕ

اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لے آؤ اور خرچ کرو اس میں سے جس میں اس نے تمہیں جانشین بنایا۔

| فَالَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | مِنْكُمْ | وَ | اَنْفَقُوْا | لَهُمْ | اَجْرٌ | كَبِيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم میں سے | اور | انہوں نے خرچ کیا | ان کے لئے | اجر | بڑا |

فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَاَنْفَقُوْا لَهُمْ اَجْرٌ كَبِيْرٌ ﴿8﴾

پس تم میں سے وہ لوگ جو ایمان لے آئے اور (اللہ کی راہ میں) خرچ کیا ان کے لئے بہت بڑا اجر ہے۔

| وَ | مَا لَكُمْ | لَا | تُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ | الرَّسُوْلُ | يَدْعُوْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تمہیں کیا ہوگیا ہے | نہیں | تم ایمان لاتے ہو | اللہ پر | اور | رسول | وہ تمہیں بلاتا ہے |

وَمَا لَكُمْ لَا تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ۚ وَالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ

اور تمہیں کیا ہوگیا ہے کہ تم اللہ پر ایمان نہیں لاتے؟ اور رسول تمہیں بلا رہا ہے

| لِتُؤْمِنُوْا | بِرَبِّكُمْ | وَ | قَدْ | اَخَذَ | مِيْثَاقَكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ تم ایمان لاؤ | تمہارے ربّ پر | اور | ضرور | اس نے لیا | تمہارا عہد | اگر | تم تھے | ایمان لانے والے |

لِتُؤْمِنُوْا بِرَبِّكُمْ وَقَدْ اَخَذَ مِيْثَاقَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿9﴾

کہ تم اپنے ربّ پر ایمان لے آؤ جبکہ (اے بنی آدم!) وہ تم سے میثاق لے چکا ہے۔ (بہتر ہوتا) اگر تم ایمان لانے والے ہوتے۔

| هُوَ | الَّذِيْ | يُنَزِّلُ | عَلٰى | عَبْدِهٖٓ | اٰيٰتٍ | بَيِّنٰتٍ | لِّيُخْرِجَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | وہ جو | وہ اتارتا ہے | پر، اوپر | اس کا بندہ | آیات | کھلی کھلی | تاکہ وہ تمہیں نکالے |

هُوَ الَّذِيْ يُنَزِّلُ عَلٰى عَبْدِهٖٓ اٰيٰتٍۭ بَيِّنٰتٍ لِّيُخْرِجَكُمْ

وہی ہے جو اپنے بندے پر روشن آیات اُتارتا ہے تاکہ وہ تمہیں

| مِّنَ | الظُّلُمٰتِ | اِلَى | النُّوْرِ | وَ | اِنَّ | اللّٰهَ | بِكُمْ | لَرَءُوْفٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | اندھیرے | طرف | نور | اور | یقیناً | اللہ | تم پر | ضرور بہت مہربان | بار بار رحم کرنے والا |

مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ بِكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿10﴾

اندھیروں سے نور کی طرف نکال لے جائے اور یقیناً اللہ تم پر بہت مہربان (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | مَا لَكُمْ | اَلَّا تُنْفِقُوْا | فِيْ |
| اور | تمہیں کیا ہو گیا ہے | کہ تم خرچ نہیں کرتے ہو | اور |

وَمَا لَكُمْ اَلَّا تُنْفِقُوْا فِيْ

اور تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ تم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَبِيْلِ | اللّٰهِ | وَ | لِلّٰهِ | مِيْرَاثُ |
| راہ | اللہ | اور | اللہ کے لئے | میراث |

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلِلّٰهِ مِيْرَاثُ

اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے جبکہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | لَا يَسْتَوِيْ | مِنْكُمْ | مَّنْ | اَنْفَقَ |
| آسمان (جمع) | اور | زمین | وہ برابر نہیں ہوسکتا | تم میں سے | جو | اس نے خرچ کیا |

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ لَا يَسْتَوِيْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ

آسمانوں اور زمین کی میراث اللہ ہی کی ہے؟ تم میں سے کوئی اس کے برابر نہیں ہوسکتا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ | قَبْلِ | الْفَتْحِ | وَ | قٰتَلَ | اُولٰٓئِكَ | اَعْظَمُ | دَرَجَةً |
| سے | پہلے | فتح | اور | اس نے قتال کیا | یہی لوگ | سب سے بڑھ کر | درجہ |

مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقٰتَلَ ؕ اُولٰٓئِكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً

جس نے فتح سے پہلے خرچ کیا اور قتال کیا۔ یہ لوگ درجے میں ان سے بہت بڑھ کر ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ | الَّذِيْنَ | اَنْفَقُوْا | مِنْۢ | بَعْدُ | وَ | قٰتَلُوْا | وَ | كُلًّا |
| سے | وہ لوگ | انہوں نے خرچ کیا | سے | بعد | اور | انہوں نے قتال کیا | اور | ہر ایک |

مِّنَ الَّذِيْنَ اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَقٰتَلُوْا ؕ وَكُلًّا

جنہوں نے بعد میں خرچ اور قتال کیا۔ اور ہر ایک سے اللہ نے بہترین (اجر کا) وعدہ کیا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّعَدَ | اللّٰهُ | الْحُسْنٰى | وَ | اللّٰهُ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرٌ |
| اس نے وعدہ کیا | اللہ | اچھا، بہترین | اور | اللہ | اس سے جو | تم عمل کرتے ہو | ہمیشہ جاننے والا |

وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ؑ (11) ع 1 11 17

اور اللہ اس سے ہمیشہ باخبر رہتا ہے جو تم کرتے ہو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ ذَا الَّذِیْ | یُقْرِضُ | اللّٰهَ | قَرْضًا | حَسَنًا | فَیُضٰعِفَهٗ | لَهٗ |
| کون ہے جو | وہ قرضہ دیتا ہے | اللہ | قرض | عمدہ | پس وہ اسے بڑھائے گا | اس کے لئے |

مَنْ ذَا الَّذِیْ یُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا فَیُضٰعِفَهٗ لَهٗ

کون ہے جو اللہ کو قرضہ حسنہ دے پس وہ اسے اس کے لئے بڑھادے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهٗۤ | اَجْرٌ | كَرِیْمٌ | یَوْمَ | تَرَى | الْمُؤْمِنِیْنَ | وَ | الْمُؤْمِنٰتِ |
| اور | اس کے لئے | اجر | عزت والا | جس دن | تو دیکھے گا | مومن مرد | اور | مومن عورتیں |

وَلَهٗۤ اَجْرٌ كَرِیْمٌ ﴿12﴾ یَوْمَ تَرَى الْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ

اور اس کے لئے ایک بڑی عزت والا اجر بھی ہے۔ جس دن تُو مومن مردوں اور مومن عورتوں کو دیکھے گا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یَسْعٰى | نُوْرُهُمْ | بَیْنَ | اَیْدِیْهِمْ | وَ | بِاَیْمَانِهِمْ | بُشْرٰىكُمُ | الْیَوْمَ |
| وہ تیزی سے چلتا ہے | ان کا نور | درمیان | ان کے ہاتھ | اور | ان کے دائیں طرف | تمہیں خوشخبری ہو | دن |

یَسْعٰى نُوْرُهُمْ بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَ بِاَیْمَانِهِمْ بُشْرٰىكُمُ الْیَوْمَ

کہ ان کا نور ان کے آگے آگے اور ان کے دائیں طرف تیزی سے چل رہا ہے۔ تمہیں آج کے دن مبارک ہوں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جَنّٰتٌ | تَجْرِیْ | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِیْنَ | فِیْهَا |
| جنتیں، باغات | وہ بہتی ہے | اس کے دامن میں | نہریں | ہمیشہ رہنے والے | اس میں |

جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا ؕ

ایسی جنتیں جن کے دامن میں نہریں بہتی ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ | هُوَ | الْفَوْزُ | الْعَظِیْمُ | یَوْمَ | یَقُوْلُ | الْمُنٰفِقُوْنَ |
| یہ، وہ | وہ | کامیابی | بڑا | دن | وہ کہتا ہے | منافق مرد (جمع) |

ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿13﴾ یَوْمَ یَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ

وہ ان میں ہمیشہ رہنے والے ہوں گے۔ یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔ جس دن منافق مرد

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْمُنٰفِقٰتُ | لِلَّذِیْنَ | اٰمَنُوا | انْظُرُوْنَا | نَقْتَبِسْ | مِنْ | نُّوْرِكُمْ |
| اور | منافق عورتیں | ان لوگوں کے لئے جو | وہ ایمان لائے | تم ہم پر نظر ڈالو | ہم حاصل کریں گے | سے | تمہارا نور |

وَ الْمُنٰفِقٰتُ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوا انْظُرُوْنَا نَقْتَبِسْ مِنْ نُّوْرِكُمْ ۚ

اور منافق عورتیں، ان سے جو ایمان لائے تھے، کہیں گے ہم پر بھی نظر ڈالو ہم بھی تمہارے نور سے کچھ فیض پالیں۔

| قِيۡلَ | ارۡجِعُوۡا | وَرَآءَكُمۡ | فَالۡتَمِسُوۡا | نُوۡرًا | فَضُرِبَ | بَيۡنَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہا گیا | تم لوٹ جاؤ | تمہارے پیچھے | پس تم تلاش کرو | نور | پس بنا دیا گیا | ان کے درمیان |

قِيۡلَ ارۡجِعُوۡا وَرَآءَكُمۡ فَالۡتَمِسُوۡا نُوۡرًا ؕ فَضُرِبَ بَيۡنَهُمۡ

کہا جائے گا اپنے پیچھے کی طرف لوٹ جاؤ پس کوئی نور تلاش کرو۔ تب ان کے درمیان

| بِسُوۡرٍ | لَّهٗ | بَابٌ | بَاطِنُهٗ | فِيۡهِ | الرَّحۡمَةُ | وَ | ظَاهِرُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دیوار کو | اس کے لئے | دروازہ | اس کا باطن | اس میں | رحمت | اور | اس کا ظاہر |

بِسُوۡرٍ لَّهٗ بَابٌ ؕ بَاطِنُهٗ فِيۡهِ الرَّحۡمَةُ وَظَاهِرُهٗ

ایک ایسی دیوار حائل کر دی جائے گی جس کا ایک دروازہ ہوگا۔ اس کا باطن ایسا ہے کہ اس میں رحمت ہوگی اور اس کا ظاہر ایسا ہے

| مِنۡ قِبَلِهِ | الۡعَذَابُ | يُنَادُوۡنَهُمۡ | اَلَمۡ نَكُنۡ | مَّعَكُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اس کے سامنے سے | عذاب | وہ انہیں پکاریں گے | کیا ہم نہیں تھے | تمہارے ساتھ |

مِنۡ قِبَلِهِ الۡعَذَابُ ؕ﴿14﴾ يُنَادُوۡنَهُمۡ اَلَمۡ نَكُنۡ مَّعَكُمۡ ؕ

کہ اس کے سامنے عذاب ہوگا۔ وہ انہیں بلند آواز سے پکاریں گے کہ کیا ہم تمہارے ساتھ نہیں تھے؟

| قَالُوۡا | بَلٰى | وَلٰكِنَّكُمۡ | فَتَنۡتُمۡ | اَنۡفُسَكُمۡ | وَ | تَرَبَّصۡتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | کیوں نہیں | لیکن تم | تم نے فتنہ میں ڈالا | تمہاری جانیں | اور | تم نے انتظار کیا |

قَالُوۡا بَلٰى وَلٰكِنَّكُمۡ فَتَنۡتُمۡ اَنۡفُسَكُمۡ وَتَرَبَّصۡتُمۡ

وہ کہیں گے ہاں کیوں نہیں لیکن تم نے خود اپنے آپ کو فتنے میں ڈال لیا اور انتظار کرتے رہے

| وَ | ارۡتَبۡتُمۡ | وَ | غَرَّتۡكُمُ | الۡاَمَانِىُّ | حَتّٰى | جَآءَ | اَمۡرُ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم نے شک کیا | اور | اس نے تمہیں دھوکہ دیا | آرزوئیں | یہاں تک کہ | وہ آیا | فیصلہ | اللہ |

وَارۡتَبۡتُمۡ وَغَرَّتۡكُمُ الۡاَمَانِىُّ حَتّٰى جَآءَ اَمۡرُ اللّٰهِ

اور شک میں مبتلا ہو گئے اور تمہیں آرزوؤں نے فریب دیا یہاں تک کہ اللہ کا فیصلہ آ گیا

| وَ | غَرَّكُمۡ | بِاللّٰهِ | الۡغَرُوۡرُ | فَالۡيَوۡمَ | لَا يُؤۡخَذُ | مِنۡكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے تمہیں دھوکہ دیا | اللہ کے بارہ میں | دھوکہ دینے والا/شیطان | پس آج | وہ نہیں لیا جائے گا | تم سے |

وَغَرَّكُمۡ بِاللّٰهِ الۡغَرُوۡرُ ﴿15﴾ فَالۡيَوۡمَ لَا يُؤۡخَذُ مِنۡكُمۡ

جبکہ تمہیں شیطان نے اللہ کے بارہ میں سخت دھوکے میں مبتلا رکھا۔ پس آج تم سے کوئی فدیہ نہیں لیا جائے گا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِدْيَةٌ | وَّ | لَا | مِنَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مَاْوٰىكُمُ | النَّارُ |
| فدیہ | اور | نہ | سے | وہ لوگ | انہوں نے انکار کیا | تمہارا ٹھکانا | آگ |

فِدْيَةٌ وَّلَا مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۭ مَاْوٰىكُمُ النَّارُ ۭ

اور نہ ہی ان لوگوں سے جنہوں نے کفر کیا۔ تمہارا ٹھکانا آگ ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هِيَ | مَوْلٰىكُمْ | وَ | بِئْسَ | الْمَصِيْرُ | اَلَمْ يَاْنِ | لِلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا |
| یہ | تمہارا دوست | اور | بہت برا | ٹھکانہ | کیا وقت نہیں آیا | ان لوگوں کے لئے جو | وہ ایمان لائے |

هِيَ مَوْلٰىكُمْ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ⑯ اَلَمْ يَاْنِ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا

یہ ہے تمہاری دوست اور کیا ہی برا ٹھکانا ہے۔ کیا ان لوگوں کے لئے جو ایمان لائے وقت نہیں آیا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ تَخْشَعَ | قُلُوْبُهُمْ | لِذِكْرِ | اللّٰهِ | وَ | مَا | نَزَلَ | مِنَ | الْحَقِّ |
| کہ وہ عاجزی اختیار کرے | ان کے دل | ذکر کے لئے | اللہ | اور | جو | وہ اترا | سے | حق |

اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ وَمَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ ۙ

کہ اللہ کے ذکر اور اُس حق (کے رعب) سے جو اُترا ہے ان کے دل پھٹ کر گر جائیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَكُوْنُوْا | كَالَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْكِتٰبَ | مِنْ | قَبْلُ | فَطَالَ |
| اور | وہ نہ ہو جائیں | ان لوگوں کی طرح جو | وہ دیئے گئے | کتاب | سے | پہلے | پس وہ لمبا ہو گیا |

وَلَا يَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلُ فَطَالَ

اور وہ ان لوگوں کی طرح نہ بنیں جو پہلے کتاب دیئے گئے تھے؟ پس ان پر زمانہ طول پکڑ گیا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمُ | الْاَمَدُ | فَقَسَتْ | قُلُوْبُهُمْ | وَ | كَثِيْرٌ | مِّنْهُمْ | فٰسِقُوْنَ |
| ان پر | مدت، زمانہ | پس وہ سخت ہو گئی | ان کے دل | اور | بہت | ان میں سے | بدعہد، فاسق (جمع) |

عَلَيْهِمُ الْاَمَدُ فَقَسَتْ قُلُوْبُهُمْ ۭ وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ ⑰

تو ان کے دل سخت ہو گئے اور بہت سے ان میں سے بدعہد تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِعْلَمُوْٓا | اَنَّ | اللّٰهَ | يُحْيِ | الْاَرْضَ | بَعْدَ | مَوْتِهَا |
| تم جان لو | کہ | اللہ | وہ زندہ کرتا ہے | زمین | بعد | اس کی موت |

اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۭ

جان لو کہ اللہ زمین کو اس کی موت کے بعد ضرور زندہ کرتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَدْ | بَيَّنَّا | لَكُمُ | الْاٰيٰتِ | لَعَلَّكُمْ | تَعْقِلُوْنَ |
| یقیناً | ہم نے کھول کر بیان کیا | تمہارے لئے | آیات، نشانات | تا کہ تم | تم عقل سے کام لیتے ہو |

قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ⑱

ہم آیات کو تمہارے لئے کھول کھول کر بیان کر چکے ہیں تا کہ تم عقل سے کام لو۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْمُصَّدِّقِيْنَ | وَ | الْمُصَّدِّقٰتِ | وَ | اَقْرَضُوا | اللّٰهَ |
| یقیناً | صدقہ دینے والے مرد | اور | صدقہ دینے والی عورتیں | اور | انہوں نے قرض دیا | اللہ |

اِنَّ الْمُصَّدِّقِيْنَ وَ الْمُصَّدِّقٰتِ وَ اَقْرَضُوا اللّٰهَ

یقیناً صدقہ دینے والے مرد اور صدقہ دینے والی عورتیں اور وہ جنہوں نے اللہ کو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَرْضًا | حَسَنًا | يُّضٰعَفُ | لَهُمْ | وَ | لَهُمْ | اَجْرٌ | كَرِيْمٌ |
| قرض | حسنہ، عمدہ | وہ بڑھا دیا جائے گا | ان کے لئے | اور | ان کے لئے | اجر | عزت والا |

قَرْضًا حَسَنًا يُّضٰعَفُ لَهُمْ وَ لَهُمْ اَجْرٌ كَرِيْمٌ ⑲

قرضہ حسنہ دیا ان کے لئے وہ بڑھا دیا جائے گا اور ان کے لئے ایک باعزّت اجر ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ | رُسُلِهٖٓ |
| اور | وہ لوگ جو | وہ ایمان لائے | اللہ پر | اور | اس کے رسول (جمع) |

وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖٓ

اور وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | هُمُ | الصِّدِّيْقُوْنَ | وَ | الشُّهَدَآءُ | عِنْدَ | رَبِّهِمْ |
| یہی لوگ | وہ (جمع) | صدیق (جمع) | اور | شہید (جمع) | پاس، قریب | ان کا ربّ |

اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ ۖ وَ الشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ

یہی وہ لوگ ہیں جو اپنے ربّ کے حضور صدیق اور شہید ٹھہرتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | اَجْرُهُمْ | وَ | نُوْرُهُمْ | وَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| ان کے لئے | ان کا اجر | اور | ان کا نور | اور | وہ لوگ | انہوں نے انکار کیا |

لَهُمْ اَجْرُهُمْ وَ نُوْرُهُمْ ؕ وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

ان کے لئے ان کا اجر اور ان کا نور ہے۔ اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَآ | اُولٰٓىِٕكَ | اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ |
| اور | انہوں نے جھٹلایا | ہماری آیات کو | یہ لوگ | جہنم والے، جہنمی |

ع 2 9 18 وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ؏ (20)

اور ہماری آیات کو جھٹلایا یہی جہنمی ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِعْلَمُوْٓا | اَنَّمَا | الْحَيٰوةُ | الدُّنْيَا | لَعِبٌ |
| تم جان لو | محض، صرف | زندگی | دنیا | کھیل |

اِعْلَمُوْٓا اَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ

جان لو کہ دنیا کی زندگی محض کھیل کود اور نفس کی خواہشات کو پورا کرنے کا ایسا ذریعہ ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَهْوٌ | وَّ | زِيْنَةٌ | وَّ | تَفَاخُرٌۢ | بَيْنَكُمْ |
| اور | مشغلہ، نفس کی خواہشات پوری کرنے کا ذریعہ | اور | زینت | اور | ایک دوسرے پر فخر کرنا | تمہارے درمیان |

وَّلَهْوٌ وَّزِيْنَةٌ وَّتَفَاخُرٌۢ بَيْنَكُمْ

جو اعلیٰ مقصد سے غافل کردے اور سج دھج اور باہم ایک دوسرے پر فخر کرنا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَكَاثُرٌ | فِي | الْاَمْوَالِ | وَ | الْاَوْلَادِ |
| اور | ایک دوسرے سے بڑھنا | میں | اموال | اور | اولاد |

وَتَكَاثُرٌ فِي الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ ؕ

اور اموال اور اولاد میں ایک دوسرے سے بڑھنے کی کوشش کرنا ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَمَثَلِ | غَيْثٍ | اَعْجَبَ | الْكُفَّارَ | نَبَاتُهٗ | ثُمَّ | يَهِيْجُ |
| مثال کی طرح | بارش | اس نے خوش کیا | کفار | اس کی روئیدگی | پھر | وہ تیزی سے بڑھتا ہے |

كَمَثَلِ غَيْثٍ اَعْجَبَ الْكُفَّارَ نَبَاتُهٗ ثُمَّ يَهِيْجُ

(یہ زندگی) اس بارش کی مثال کی طرح ہے جس کی روئیدگی کفار (کے دلوں) کو لبھاتی ہے۔ پس وہ تیزی سے بڑھتی ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتَرٰىهُ | مُصْفَرًّا | ثُمَّ | يَكُوْنُ | حُطَامًا |
| پس تو اسے دیکھتا ہے | زرد | پھر | وہ ہو جاتا ہے | ریزہ ریزہ |

فَتَرٰىهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَكُوْنُ حُطَامًا ؕ

پھر تو اسے زرد ہوتا ہوا دیکھتا ہے پھر وہ ریزہ ریزہ ہو جاتی ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | فِي | الْاٰخِرَةِ | عَذَابٌ | شَدِيْدٌ |
| اور | میں | آخرت | عذاب | سخت |

وَفِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ۙ

اور آخرت میں سخت عذاب (مقدر) ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مَغْفِرَةٌ | مِّنَ | اللّٰهِ | وَ | رِضْوَانٌ |
| اور | مغفرت | سے | اللہ | اور | رضامندی، خوشنودی |

وَّمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٌ ؕ

نیز اللہ کی طرف سے مغفرت اور رضوان بھی۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | الْحَيٰوةُ | الدُّنْيَآ | اِلَّا | مَتَاعُ | الْغُرُوْرِ |
| اور | نہیں | زندگی | دنیا | مگر | عارضی سامان | دھوکہ |

وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ⑳

جبکہ دنیا کی زندگی تو محض دھوکے کا ایک عارضی سامان ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سَابِقُوْٓا | اِلٰى | مَغْفِرَةٍ | مِّنْ | رَّبِّكُمْ | وَ | جَنَّةٍ | عَرْضُهَا |
| تم آگے بڑھو | طرف | مغفرت | سے | تمہارا ربّ | اور | جنت | اس کی وسعت |

سَابِقُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا

اپنے ربّ کی مغفرت کی طرف ایک دوسرے سے آگے بڑھو اور اس جنت کی طرف بھی جس کی وسعت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَعَرْضِ | السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ | اُعِدَّتْ |
| وسعت کی مانند | آسمان | اور | زمین | وہ تیار کی گئی |

كَعَرْضِ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ۙ اُعِدَّتْ

آسمان اور زمین کی وسعت کی طرح ہے جو اُن لوگوں کے لئے تیار کی گئی ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ | رُسُلِهٖ | ذٰلِكَ |
| ان لوگوں کے لئے | وہ ایمان لائے | اللہ پر | اور | اس کے رسول (جمع) | یہ، وہ |

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ ؕ ذٰلِكَ

جو اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لاتے ہیں۔ یہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّشَآءُ | مَنْ | يُؤْتِيْهِ | اللّٰهِ | فَضْلُ |
| وہ چاہتا ہے | جو، جسے | وہ اسے دیتا ہے | اللہ | فضل |

فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

اللہ کا فضل ہے وہ اُس کو جسے چاہتا ہے دیتا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَصَابَ | مَآ | الْعَظِيْمِ | ذُو الْفَضْلِ | اللّٰهُ | وَ |
| وہ پہنچا | نہیں | بڑا، عظیم | فضل والا | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿22﴾ مَآ اَصَابَ

اور اللہ عظیم فضل والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْفُسِكُمْ | فِيْٓ | لَا | وَ | الْاَرْضِ | فِي | مُّصِيْبَةٍ | مِنْ |
| تمہارے نفس | میں | نہ | اور | زمین | میں | مصیبت | سے |

مِنْ مُّصِيْبَةٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ

زمین پر کوئی مصیبت وارد نہیں ہوتی اور نہ تمہارے نفوس میں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَّبْرَاَهَا | اَنْ | قَبْلِ | مِّنْ | كِتٰبٍ | فِيْ | اِلَّا |
| ہم اسے ظاہر کرتے ہیں | کہ | پہلے | سے | کتاب | میں | مگر |

اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّبْرَاَهَا ؕ

مگر وہ ایک کتاب میں (مستور) ہے پیشتر اس کے کہ ہم اسے ظاہر کریں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَسِيْرٌ | اللّٰهِ | عَلَى | ذٰلِكَ | اِنَّ |
| آسان | اللہ | پر | یہ، وہ | یقیناً |

اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ﴿23﴾ ۚ

یقیناً یہ اللہ کے لئے بہت آسان ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاتَكُمْ | مَا | عَلٰى | لِّكَيْلَا تَاْسَوْا |
| وہ تم سے کھو گیا | جو | اوپر، پر | تا کہ تم غمگین نہ ہو |

لِّكَيْلَا تَاْسَوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ

(یاد رہے یہ تقدیر الٰہی ہے) تا کہ تم اس پر جو تم سے کھویا گیا غم نہ کرو

| وَ | لَا تَفْرَحُوْا | بِمَآ | اٰتٰىكُمْ |
|---|---|---|---|
| اور | تم خوش نہ ہو | اس پر جو | اس نے تمہیں دیا |

وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَآ اٰتٰىكُمْ ؕ

اور اُس پر اتراؤ نہیں جو اُس نے تمہیں دیا

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يُحِبُّ | كُلَّ | مُخْتَالٍ | فَخُوْرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ پسند کرتا ہے | ہر ایک | تکبر کرنے والا | بڑھ بڑھ کر فخر کرنے والا |

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرِ ۙ (24)

اور اللہ کسی تکبر کرنے والے، بڑھ بڑھ کر فخر کرنے والے کو پسند نہیں کرتا۔

| الَّذِيْنَ | يَبْخَلُوْنَ | وَ | يَاْمُرُوْنَ | النَّاسَ | بِالْبُخْلِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | وہ بخل کرتے ہیں | اور | وہ حکم دیتے ہیں | لوگ | بخل کا |

الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ ؕ

(یعنی) ان لوگوں کو جو بخل کرتے ہیں اور لوگوں کو بھی بخل کی تعلیم دیتے ہیں۔

| وَ | مَنْ | يَّتَوَلَّ | فَاِنَّ | اللّٰهَ | هُوَ | الْغَنِيُّ | الْحَمِيْدُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ منہ پھیرتا ہے | پس یقیناً | اللہ | وہ | بے نیاز | صاحب حمد |

وَمَنْ يَّتَوَلَّ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ (25)

اور جو منہ پھیر لے تو (وہ جان لے کہ) یقیناً اللہ ہی بے نیاز اور صاحبِ حمد ہے۔

| لَقَدْ | اَرْسَلْنَا | رُسُلَنَا | بِالْبَيِّنٰتِ | وَ | اَنْزَلْنَا | مَعَهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہم نے بھیجے | ہمارے رسول | کھلے نشانات کے ساتھ | اور | ہم نے اتارا | ان کے ساتھ |

لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنٰتِ وَاَنْزَلْنَا مَعَهُمُ

ہم نے یقیناً اپنے رسول کھلے کھلے نشانوں کے ساتھ بھیجے اور ان کے ساتھ

| الْكِتٰبَ | وَ | الْمِيْزَانَ | لِيَقُوْمَ | النَّاسُ | بِالْقِسْطِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کتاب | اور | ترازو | کہ وہ قائم ہو جائے | لوگ | انصاف پر |

الْكِتٰبَ وَالْمِيْزَانَ لِيَقُوْمَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ ۚ

کتاب اُتاری اور عدل کا ترازو بھی تاکہ لوگ انصاف پر قائم رہ سکیں۔

| وَ | اَنۡزَلۡنَا | الۡحَدِيۡدَ | فِيۡهِ | بَاۡسٌ | شَدِيۡدٌ | وَّ | مَنَافِعُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اتارا | لوہا | اس میں | لڑائی، جنگ | شدید، سخت | اور | فائدے |

وَاَنۡزَلۡنَا الۡحَدِيۡدَ فِيۡهِ بَاۡسٌ شَدِيۡدٌ وَّمَنَافِعُ

اور ہم نے لوہا اُتارا جس میں سخت لڑائی کا سامان اور انسانوں کے لئے بہت سے فوائد ہیں۔

| لِلنَّاسِ | وَ | لِيَعۡلَمَ | اللّٰهُ | مَنۡ | يَّنۡصُرُهٗ | وَ | رُسُلَهٗ | بِالۡغَيۡبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لوگوں کے لئے | اور | تا کہ وہ جان لے | اللہ | جو | وہ اس کی مدد کرتا ہے | اور | اس کے رسول | غیب سے |

لِلنَّاسِ وَلِيَعۡلَمَ اللّٰهُ مَنۡ يَّنۡصُرُهٗ وَرُسُلَهٗ بِالۡغَيۡبِ ؕ

تا کہ اللہ اسے جان لے جو اس کی اور اس کے رسولوں کی غیب میں بھی مدد کرتا ہے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | قَوِىٌّ | عَزِيۡزٌ | وَ | لَقَدۡ | اَرۡسَلۡنَا | نُوۡحًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | طاقتور | کامل غلبہ والا | اور | ضرور یقیناً | ہم نے بھیجا | نوح |

ع 3 6 19 اِنَّ اللّٰهَ قَوِىٌّ عَزِيۡزٌ ۧ (26) وَلَقَدۡ اَرۡسَلۡنَا نُوۡحًا

یقیناً اللہ بہت طاقتور (اور) کامل غلبہ والا ہے۔ اور یقیناً ہم نے نوح

| وَّ | اِبۡرٰهِيۡمَ | وَ | جَعَلۡنَا | فِىۡ | ذُرِّيَّتِهِمَا | النُّبُوَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ابراہیم | اور | ہم نے بنایا | میں | ان دونوں کی اولاد | نبوت |

وَّاِبۡرٰهِيۡمَ وَجَعَلۡنَا فِىۡ ذُرِّيَّتِهِمَا النُّبُوَّةَ

اور ابراہیم کو (بھی) بھیجا اور دونوں کی ذرّیت میں نبوت

| وَ | الۡكِتٰبَ | فَمِنۡهُمۡ | مُّهۡتَدٍ | وَ | كَثِيۡرٌ | مِّنۡهُمۡ | فٰسِقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کتاب | پس ان میں سے | ہدایت پانے والا | اور | بہت | ان میں سے | فاسق (جمع) |

وَالۡكِتٰبَ فَمِنۡهُمۡ مُّهۡتَدٍ ۚ وَكَثِيۡرٌ مِّنۡهُمۡ فٰسِقُوۡنَ (27)

اور کتاب (کی عطا) رکھ دی۔ پس ان میں وہ بھی تھا جو ہدایت پا گیا جبکہ ایک بڑی تعداد ان میں سے گمراہوں کی تھی۔

| ثُمَّ | قَفَّيۡنَا | عَلٰٓى | اٰثَارِهِمۡ | بِرُسُلِنَا |
|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم نے پیچھے بھیجا | پر | ان کے آثار/ان کے قدم | ہمارے رسولوں کو |

ثُمَّ قَفَّيۡنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمۡ بِرُسُلِنَا

پھر ہم نے ان کے آثار پر متواتر اپنے رسول بھیجے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | قَفَّيْنَا | بِعِيْسَى | ابْنِ | مَرْيَمَ |
| اور | ہم نے پیچھے بھیجا | عیسیٰ کو | ابن، بیٹا | مریم |

وَقَفَّيْنَا بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ

اور عیسیٰ ابن مریم کو بھی پیچھے لائے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اٰتَيْنٰهُ | الْاِنْجِيْلَ | وَ | جَعَلْنَا |
| اور | ہم نے اسے دیا | انجیل | اور | ہم نے بنایا |

وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ ۙ وَجَعَلْنَا

اور اسے ہم نے انجیل عطا کی اور

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ | قُلُوْبِ | الَّذِيْنَ | اتَّبَعُوْهُ | رَاْفَةً | وَّ | رَحْمَةً |
| میں | دل (جمع) | وہ لوگ | انہوں نے اس کی پیروی کی | نرمی | اور | رحمت، مہربانی |

فِيْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ رَاْفَةً وَّرَحْمَةً ؕ

ان لوگوں کے دلوں میں جنہوں نے اس کی پیروی کی نرمی اور مہربانی رکھ دیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | رَهْبَانِيَّةَ | ابْتَدَعُوْهَا | مَا | كَتَبْنٰهَا | عَلَيْهِمْ |
| اور | رہبانیت | انہوں نے اسے ایجاد کیا | نہیں | ہم نے اسے فرض کیا | ان پر |

وَرَهْبَانِيَّةَ ۨ ابْتَدَعُوْهَا مَا كَتَبْنٰهَا عَلَيْهِمْ

اور ہم نے ان پر وہ رہبانیت فرض نہیں کی تھی جو انہوں نے بدعت بنالی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | ابْتِغَآءَ | رِضْوَانِ | اللّٰهِ | فَمَا | رَعَوْهَا |
| مگر | چاہنا | رضوان، رضاجوئی | اللہ | پس نہیں | انہوں نے اس کی رعایت کی |

اِلَّا ابْتِغَآءَ رِضْوَانِ اللّٰهِ فَمَا رَعَوْهَا

مگر اللہ کی رضاجوئی (فرض کی تھی)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَقَّ | رِعَايَتِهَا | فَاٰتَيْنَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
| حق | اس کی رعایت | پس ہم نے دیا | وہ لوگ جو | وہ ایمان لائے |

حَقَّ رِعَايَتِهَا ۚ فَاٰتَيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

پس انہوں نے اس کی رعایت کا حق ادا نہ کیا۔ پس ہم نے ان میں سے ان کو جو ایمان لائے

| مِنۡهُمۡ | اَجۡرَهُمۡ | وَ | كَثِيۡرٌ | مِّنۡهُمۡ | فٰسِقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان میں سے | ان کا اجر | اور | اکثر، بہت | ان میں سے | فاسق (جمع) |

مِنۡهُمۡ اَجۡرَهُمۡ ۚ وَكَثِيۡرٌ مِّنۡهُمۡ فٰسِقُوۡنَ ﴿28﴾

(اور نیک عمل بجالائے) ان کا اجر دیا جبکہ ایک بڑی تعداد ان میں بدکرداروں کی تھی۔

| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوا | اتَّقُوا | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | تم تقویٰ اختیار کرو | اللہ |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ کا تقویٰ اختیار کرو

| وَ | اٰمِنُوۡا | بِرَسُوۡلِهٖ | يُؤۡتِكُمۡ | كِفۡلَيۡنِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تم ایمان لاؤ | اس کے رسول پر | وہ تمہیں دے گا | دوہرا حصہ، دوگنا |

وَاٰمِنُوۡا بِرَسُوۡلِهٖ يُؤۡتِكُمۡ كِفۡلَيۡنِ

اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ وہ تمہیں

| مِنۡ | رَّحۡمَتِهٖ | وَ | يَجۡعَلۡ | لَّكُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| سے | اس کی رحمت | اور | وہ عطا کرے گا | تمہیں |

مِنۡ رَّحۡمَتِهٖ وَيَجۡعَلۡ لَّكُمۡ

اپنی رحمت میں سے دُہرا حصہ دے گا اور تمہیں ایک

| نُوۡرًا | تَمۡشُوۡنَ | بِهٖ | وَ | يَغۡفِرۡ لَكُمۡ | وَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نور | تم چلتے ہو | اس کے ساتھ | اور | وہ تمہیں بخش دے گا | اور | اللہ |

نُوۡرًا تَمۡشُوۡنَ بِهٖ وَيَغۡفِرۡ لَكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ

نور عطا کرے گا جس کے ساتھ تم چلو گے اور تمہیں بخش دے گا اور اللہ

| غَفُوۡرٌ | رَّحِيۡمٌ | لِّئَلَّا | يَعۡلَمَ | اَهۡلُ | الۡكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا | تا کہ نہ | وہ جانتا ہے | اہل | کتاب |

غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ۚ﴿29﴾ لِّئَلَّا يَعۡلَمَ اَهۡلُ الۡكِتٰبِ

بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔ تا کہ اہل کتاب

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّا | يَقْدِرُوْنَ | عَلٰى | شَيْءٍ | مِّنْ | فَضْلِ | اللّٰهِ |
| کہ نہ | وہ قدرت رکھتے ہیں | پر، اوپر | چیز | سے | فضل | اللہ |

اَلَّا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّنْ فَضْلِ اللّٰهِ

کہیں یہ نہ سمجھ بیٹھیں کہ ان (مومنوں) کو اللہ کے فضل کے حصول پر کچھ قدرت نہیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنَّ | الْفَضْلَ | بِيَدِ | اللّٰهِ | يُؤْتِيْهِ |
| اور | کہ | فضل | ہاتھ میں | اللہ | وہ اسے دیتا ہے |

وَاَنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ

جبکہ یقیناً تمام تر فضل اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے وہ اس کو

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | اللّٰهُ | ذُو الْفَضْلِ | الْعَظِيْمِ |
| جو، جسے | وہ چاہتا ہے | اور | اللہ | فضل والا | بڑا، عظیم |

مَنْ يَّشَآءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿30﴾ ع 4 4 20

جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے اور اللہ بہت بڑے فضل والا ہے۔

# رموز واوقاف

1- ○ یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہئے۔

2- م لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔

3- ط لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہئے۔

4- ج علامتِ جائز۔ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔

5- ز لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہئے۔

6- ص علامت وقفِ مرّخص ۔اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔

7- صلے اَلْوَصْلُ اَلْاُوْلیٰ کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔

8- ق علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہئے۔

9- قف صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔

10- سکتہ یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔

11- وقفہ علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔

12- لا بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔

13- جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔

***Qala Fama khatbukum***

Twenty Seventh Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-26-0

Published by Majlis Ansarullah UK

